# MASALA
## TV FOOD MAG

HUM مصالحہ
Volume 8 - Issue 82 May 2016

# Content



# اداریہ

EDITORIAL

قارئین محترم

السلام وعلیکم!

یکم مئی' دنیا بھر میں مزدوروں کا عالمی دن شکاگو کے مزدوروں کے حقوق کے حصول جدوجہد کی یاد میں منایا جاتا ہے۔ اس جدوجہد کے نتیجے میں بے شمار مزدور شہید اور درجنوں زخمی ہوئے جبکہ کئی مزدور رہنماؤں کو گرفتار کر کے پھانسیاں دی گئیں۔ 1886ء میں دی جانے والی قربانیوں کے نتیجے میں محنت کشوں کے اوقات کار 8 گھنٹے مقرر کیے جانے کیساتھ دیگر حقوق بھی دے دیئے گئے۔

یوم مئی آج بھی دنیا بھر میں منایا جاتا ہے' تاہم آج یوم مئی صرف ایک تہوار کا نام رہ گیا ہے' جس کا مقصد محض گفتن' نشستن اور برخاستن ہے۔ یہ دن ہر برس اپنے ساتھ کتنے ہی سوالات لاتا ہے جو اگلے برس تک جواب طلب ہی رہ جاتے ہیں۔ طے پایا تھا کہ 8 گھنٹے کے اوقات کار ہوں گے لیکن پاکستان سمیت بے شمار ممالک میں مزدور 12 اور 14 گھنٹے معمولی مشاہرے پر جسمانی مشقت کا عذاب جھیل رہے ہیں۔ بات کریں پاکستان کی تو یہاں ہر عہد کی حکومت' بشمول عوام اور مزدوروں کے نام پر حاصل کی جانے والی حکومتوں' نے بھی مزدوروں کا مذاق اُڑایا اور اُن کا استحصال ہی کیا۔ یاد رہے کہ اس جدوجہد کے بعد یہ بھی طے پایا تھا کہ مزدوروں کے حقوق اور ان کی انجمن سازی کو قانونی حیثیت حاصل ہوگی لیکن آج پوچھنا پڑتا ہے کہ یہ مزدور انجمن اور مزدوروں کے حقوق آخر کس چیز کا نام ہے' پھر اسی مزدور تحریک اور یوم مئی کے طفیل کام کیلئے بہتر ماحول اور کم از کم اُجرت متعین کرنا طے پایا' مگر کیا اس پر کہیں عمل نظر آتا ہے؟ پاکستان اور بھارت جیسے ممالک تو ایک طرف مغرب کے ترقی یافتہ اور انسانی حقوق کے علمبردار ممالک میں بھی مزدوروں کا کوئی پرسان حال نہیں۔ پاکستان میں بھی ہر سطح پر مزدوروں کے استحصال کی بے شمار مثالیں موجود ہیں۔ دنیا بھر میں یوم مئی منایا تو جاتا ہے لیکن کسی بھی ملک کے مزدور سے ''یوم مئی'' کے حوالے سے بات کرلیں' شاید ہی کسی کو اس دن سے کوئی دلچسپی ہو' کیوں کہ اسے صرف اپنے گھر کا چولہا جلنے سے دلچسپی ہوتی ہے۔

پاکستان میں یوم مئی پر غیر سرکاری اور سرکاری تقریبات بھی ہوتی ہیں اور معاشرے میں مزدورں کے کردار کو سراہا بھی جاتا ہے لیکن ایک عام مزدور کو اس دن کی چھٹی اس وجہ سے ناگوار گزرتی ہے کہ اس دن کی چھٹی کی وجہ سے ان کے گھروں کے چولہے بجھے ہوتے ہیں۔ میں کتنے ہی ایسے ہنرمندوں کو جانتی ہوں جو جس ماحول میں پیدا ہوئے اسی میں چل بسے۔ اُن کی کتنی ہی نسلیں مزدوری کی آگ میں جل چکی ہیں مگر مسائل ہیں کہ حل ہونے کا نام ہی نہیں لیتے۔ سچ تو یہ ہے کہ یوم مئی کی تعطیل بھی گھر بیٹھ کر آرام سے بڑے لوگ ہی منا سکتے ہیں' ایک مزدور نہیں۔ پھر بہتر یہ ہے کہ کم از کم ہر سال یوم مئی کے موقع پر ہی سہی ایک عام مزدور کو ''خاص انسان'' کی حیثیت دیتے ہوئے اس کے مسائل کے حل کی سنجیدہ کوشش کی جائے' یوم مئی سے متعلقہ تقریبات کے مہمان خصوصی مزدور ہی ہوں تاکہ سال کے کم از کم ایک دن تو ان مزدوروں کی زندگی روزمرہ سے کچھ بہتر ہو۔

**ادارہ**

چیف ایڈیٹر: سلطانہ صدیقی   جوائنٹ ایڈیٹر: شازیہ انوار
اسسٹنٹ ایڈیٹر: معاذ احمد   ایڈیٹوریل اسسٹنٹ: نصر خان   سینئر ویژولائزر: سید نبیل احمد   ڈیزائنر: یوسف رضوی   فوٹوگرافی: احسن قریشی' حارث عثمانی
ایڈورٹائزنگ منیجر: منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv فون: 0333-3222353 ڈسٹری بیوٹر: رہبر نیوز ایجنسی 0333-2168390 پرنٹر: یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ: بلڈنگ نمبر 10/11' حسن علی اسٹریٹ' متصل آئی آئی چندریگر روڈ' کراچی 74000   یو اے این نمبر: 111-486-111
مزید معلومات کیلئے رابطہ کریں: shazia.anwar@hum.tv   آن لائن خریداری کیلئے رابطہ کریں: http://www.masala.tv/masalamag/

# گرم موسم کی مثالی غذائیں

گرمیوں میں چاول، دہی اور مشروبات کو خوراک کا لازمہ بنانا ہی مناسب ہے

تحریر: شازیہ انوار



مئی، سال کا وہ گرم ترین مہینہ ہے جو پوری حشر سامانیوں کے ساتھ آتا ہے۔ موسم گرما میں تیزی سے بہنے والا پسینہ جسم میں پانی کی کمی پیدا کرتا ہے اور نمکیات کی مقدار کا توازن بگڑ جاتا ہے۔ ایسے میں دل کھانا کھانے کی جانب مائل نہیں ہوتا، اور عام طور پر لوگ جسمانی کمزوری کی شکایت کرتے نظر آتے ہیں۔ طبی ماہرین گرمی میں ہلکی، صحت بخش غذائیں اور کثرت سے پانی اور مشروبات کے استعمال کا مشورہ دیتے ہیں۔ کچھ غذائیں ایسی ہیں جو موسم کے عین مطابق ہیں اور جن کو دیکھ کر بھی کھانے کو دل چاہتا ہے۔

## چاول

گرم موسم میں سرد مزاج کے حامل چاول کھائیں۔ چاولوں کو دال، شوربے یا سبزیوں کے ساتھ کھانے سے طبیعت میں گرانی نہیں ہوتی۔ گرمیوں میں دہی یا رائتے کے ہمراہ کھچڑی بہترین انتخاب ہے۔ اگر وزن میں کمی کی خواہش ہے تو اُبلے ہوئے چاول کھائیں۔ گرمیوں میں چاول اور سبزیوں کا سوپ استعمال کیا جا سکتا ہے، اس کیلئے مرغی کی یخنی میں 6 کھانے کے چائے کے چمچے اُبلے ہوئے چاول ملا کر تھوڑی دیر تک پکائیں، پھر شملہ مرچ، ٹماٹر اور بند گوبھی ملا کر ڈش میں نکالیں، اس پر پسی ہوئی کالی مرچ اور سرکہ ملا کر نوش فرمائیں۔



## املی

گرمی میں املی کے گودے کا استعمال مفید ہے، اسے کھانوں اور شربت دونوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔ املی کی چٹنی بھی گرمی میں فائدہ دیتی ہے۔ ہرا دھنیا اور پودینہ گرمی میں تازگی کا احساس دیتے ہیں انہیں پیس کر املی کے گودے میں ملائیں، اس میں مرچ، زیرہ اور نمک شامل کر کے چٹنی بنائیں اور فرج میں محفوظ کر کے استعمال کریں۔ آلو بخارا، قدرتی طور پر موسمی تقاضوں کو پورا کرتے ہوئے گرمی کے مضمرات سے بچاتا ہے۔ گرمی میں سر درد اور قے کے مریضوں کیلئے اس کی چٹنی اور مربہ مفید ہے۔



## صندل اور فالسے کا شربت

صندل کا شربت طبیعت کو فرحت بخشتا ہے، یہ روح کی تازگی کیلئے بے مثال شربت ہے۔ اس کے علاوہ گرمیوں میں فالسوں سے فائدہ اُٹھائیں۔ فالسے کا شربت دل کی گھبراہٹ، اختلاج قلب، پیاس کی شدت اور سینے کی جلن کو دور کرتا ہے۔







## دہی

دودھ کے مقابلے میں دہی میں دوگنی غذائیت ہوتی ہے اس سے خون بنتا ہے۔ 250 گرام دہی میں 500 گرام گوشت کے برابر غذائیت ہوتی ہے۔ ایک پیالی دہی میں 7 گرام پروٹین' 272 گرام کیلشیم اور 150 گرام حرارے ہوتے ہیں۔ دہی سے چھاچھ' لسّی اور رائتے بنائے جاتے ہیں۔ گرمیوں میں دہی کو دسترخوان کا لازمی حصہ ہونا چاہئے۔ گرمی میں لوکی کا رائتہ ایک مکمل غذا ہے' اسکے علاوہ آلو' کدو' بینگن اور دیگر سبزیوں کا رائتہ بھی بن سکتا ہے۔ مختلف طرح کے رائتے بنا کر انہیں سلاد کے ساتھ شامل کر کے بھی کھایا جا سکتا ہے۔ چھاچھ میں نمک اور اجوائن ملا کر پینے سے وزن کم ہوتا ہے اور گرمی بھی کم لگتی ہے۔

## کالے چنے

طبی ماہرین گرمی میں ریشے (***Fiber***) والی غذا کے استعمال کا مشورہ دیتے ہیں۔ کالے چنے ریشے اور کاربوہائیڈریٹس کے حصول کا اہم ذریعہ ہیں۔ اُبلے ہوئے کالے چنوں میں سلاد کے پتے' کھیرا' پیاز' ہرا دھنیا' ہری مرچیں' دہی' زیرہ' لیموں کا رس اور نمک ملا کر کھائیں۔ گرمیوں کے موسم میں یہ ایک انتہائی بہترین اور مزیدار مکمل غذا ہے۔

## سلاد

تازہ سلاد چیزوں کو اُن کے اصل رنگ' ذائقے اور تمام تر خوبیوں کے ساتھ کھانے کا موقع دیتا ہے کیونکہ سلاد کچی اور کچھ اُبلی ہوئی اشیائے خوراک کے مجموعے کا نام ہے۔ کچی سبزیوں میں حیاتین اور ریشے کے علاوہ معدنی نمک بھی ہوتا ہے جو پانی کی ضروریات کو پورا کرتا ہے۔ سلاد میں کھیرا گرمی کی شدت کو کم کرتا ہے' دھنیا دماغی کمزوری اور قبض دُور کرتا ہے' چقندر دل کے امراض کیلئے مفید ہے۔ مولی خون میں یورک ایسڈ کی مقدار کو متوازن رکھتی ہے' ٹماٹر میں فولاد اور کیلشیم کا خزانہ ہے' پیاز کے استعمال سے لو نہیں لگتی' یہ بھوک پیدا کرنے کے ساتھ ہاضمے میں مدد دیتی ہے۔ سبزیوں کے ساتھ پھلوں اور ان کے رس کو بھی سلاد میں شامل کیا جا سکتا ہے اور اس کے علاوہ سلاد میں اُبلی مرغی یا مچھلی کے چھوٹے ٹکڑے بھی شامل کئے جا سکتے ہیں۔

## پھلوں کی چاٹ

گرمی میں پھلوں کی چاٹ ایک بہترین اور مکمل غذا ہے۔ تربوز' آڑو' خربوزہ' آم' خوبانی اور امرود سمیت گرمیوں کے دیگر پھل نہ صرف جسم کو توانائی دیتے ہیں بلکہ جگر اور معدے کی گرمی کو بھی دُور کرتے ہیں۔ پھلوں کی چاٹ پر لیموں کا رس ملا کر کھانا زیادہ مفید ہے۔

## الائچیاں

چلچلاتی دھوپ میں گھر سے باہر نکلنے سے پہلے منہ میں ایک الائچی رکھ لیں یہ نسخہ خلیجی ممالک میں بے حد مقبول ہے زیادہ تر عرب تیز دھوپ سے بچنے کیلئے الائچی کھاتے ہیں۔ اس کے علاوہ الائچی کا شربت بھی انتہائی گرم موسم میں گرمی کی شدت سے بچانے میں مدد کرتا ہے۔ ■



Handi

## شعبان میں حلوے پکانے کی روایت

شعبان المبارک کو رمضان کی آمد کی دستک سے منسوب کیا جاتا ہے۔ یہ عبادتوں اور فضیلتوں کا مہینہ ہے۔ اس مہینے میں جہاں ایک جانب لوگ عبادت کا سلسلہ دراز کرتے ہیں وہیں اس مہینے کی روایت میں شب برات کے موقع پر حلوے پکانا بھی شامل ہے۔ اسی مناسبت سے ہم اپنے قارئین کی سہولت کیلئے مختلف طرح کے حلوؤں کی تراکیب پیش کرنے کا اہتمام کیا ہے۔

## Gram Flour and Semolina Halwa

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Gram flour | 2 cups |
| Semolina | 2 cups |
| Green cardamoms (crushed) | 8 |
| Raisins | 10 |
| Milk (fresh) | 1 cup |
| Sugar | 3 cups |
| Clarified butter | ½ cup |
| Almonds, Pistachios (finely cut) | for sprinkling |
| Sterling silver leaf | for garnishing |

### Method:

- Heat clarified butter in a wok and fry cardamoms till they give off aroma.
- Add semolina and gram flour and fry thoroughly; remove.
- Add sugar and water to the same wok and cook for 5 minutes; add semolina and gram flour and cook till well mixed.
- Add raisins and milk while stirring continuously.
- Remove from flame when mixture rises.
- Grease a plate and spread halwa in it; event it out with a spoon and sprinkle almonds and pistachios on top.
- Garnish with silver leaf and serve.

## بیسن اور سوجی کا حلوہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بیسن (چھنا ہوا) | 2 پیالی |
| سوجی (چھنی ہوئی) | 2 پیالی |
| تازہ دودھ | ایک پیالی |
| چھوٹی الائچیاں (کچل لیں) | 8 عدد |
| کشمش | 10 عدد |
| چینی | 3 پیالی |
| پانی | ½ پیالی |
| گھی | ½ پیالی + چکنا کرنے کیلئے |
| بادام، پستے (باریک کٹے ہوئے) | چھڑکنے کیلئے |
| چاندی کا ورق | سجانے کیلئے |

### ترکیب:

کڑاہی میں گھی گرم کرکے الائچیاں خوشبو آنے تک پکائیں۔ اس میں سوجی اور بیسن ملا کر خوب بھونیں اور نکال لیں۔ اسی کڑاہی میں چینی اور پانی ڈال کر 5 منٹ تک پکائیں، پھر سوجی اور بیسن ڈال کر دونوں اشیاء کے یکجان ہونے تک بھونیں۔ اس میں چمچہ چلاتے ہوئے کشمش اور دودھ ملا کر آمیزہ پھولنے تک پکا کر چولہا بند کردیں۔ تھالی کو چکنا کرکے حلوہ پھیلائیں، اسے چمچے سے ہموار کرکے بادام اور پستے چھڑک دیں۔ مزیدار حلوہ چاندی کے ورق سے سجا کر پیش کریں۔



dawat دعوت



## Edible Gum Halwa

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Edible gum | 1 cup |
| Milk (fresh) | 2 cups |
| Parathay | 2 |
| Sugar | 1 cup |
| Charmaghaz | 200 grams |
| Walnuts | 100 grams |
| Sesame seeds | 100 grams |
| Almonds | 100 grams |
| Pistachios | 100 grams |
| Clarified butter | 2 cups |
| Sterling silver leaves | for garnishing |

### Method:

- Heat clarified butter in a wok and fry gum; remove.
- Fry almonds, pistachios, walnuts, charmaghaz and sesame seeds in the same wok; remove.
- Roast parathay on an iron griddle till stiff; remove and crumble.
- Crush dry fruits and gum.
- Add dry fruits, gum, parathy and sugar to a wok; add milk and cook till thoroughly mixed while stirring continuously.
- Dish out, garnish halwa with silver leaves; serve.

## گوند کا حلوہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گوند | ایک پیالی |
| تازہ دودھ | 2 پیالی |
| پراٹھے | 2 عدد |
| چینی | ایک پیالی |
| سفید تل | 100 گرام |
| چار مغز (چوُرہ کئے ہوئے) | 200 گرام |
| اخروٹ (چوُرہ کئے ہوئے) | 100 گرام |
| بادام (چوُرہ کئے ہوئے) | 100 گرام |
| پستے (چوُرہ کئے ہوئے) | 100 گرام |
| گھی | 2 پیالی |
| چاندی کا ورق | سجانے کیلئے |

### ترکیب:

دیگچی میں گھی گرم کریں اور گوند تل کر نکال لیں اور چوُرہ کر لیں۔ اسی دیگچی میں بادام، پستے، اخروٹ، چار مغز اور تل بھون کر نکال لیں۔ پراٹھوں کو توے پر سخت ہونے تک سینکیں پھر انہیں باریک چوُرہ کر لیں۔ میوے، گوند، پراٹھے، چینی اور دودھ کڑاہی میں ڈالیں اور چمچہ چلاتے ہوئے آمیزہ یکجان ہونے تک بھونیں۔ مزیدار حلوہ ڈش میں نکالیں اور چاندی کے ورق سے سجا کر پیش کریں۔




# Gram Lentil Halwa

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Gram lentils | ½ kg |
| Sugar | ½ kg |
| Milk (fresh) | 1 liter |
| Green cardamoms | 4 |
| Green cardamom powder | 1 tsp |
| Whole dried milk | ½ cup |
| Orange food colour | 1 pinch |
| Clarified butter | 1 ½ cups |
| Almonds, Pistachios | for garnishing |
| Sterling silver leaves | for garnishing |

## Method:

- Soak gram lentils in water for 6 hours.
- Immerse in 1 liter milk till soft; blend in a chopper.
- Heat clarified butter in a wok; break cardamoms and add to wok.
- Add gram lentils to the pot and cook for half an hour; add sugar and cook till thick.
- Add dried milk, food colour and cardamoms and cook till bubbles arise; remove from flame and dish out in a greased tray.
- Garnish halwa with almonds, pistachios and sterling silver leaves.

# چنے کی دال کا حلوہ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| چنے کی دال | ½ کلو |
| چینی | ½ کلو |
| تازہ دودھ | ایک لیٹر |
| چھوٹی الائچیاں | 4 عدد |
| چھوٹی الائچی (پسی ہوئی) | ایک چائے کا چمچہ |
| کھویا | ½ پیالی |
| زردے کا رنگ | ایک چٹکی |
| گھی | 1½ پیالی |
| بادام، پستے (باریک کٹے ہوئے) | |
| چاندی کا ورق | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

چنے کی دال 6 گھنٹوں کیلئے بھگو دیں۔ اسے کلو دودھ کے ساتھ گلنے کیلئے رکھ دیں۔ دودھ خشک ہو جائے اور دال گل جائے تو چوپر میں پیس لیں۔ دیگچی میں گھی گرم کریں، اس میں الائچیاں توڑ کر ڈالیں، اس میں دال ڈال کر کم از کم ½ گھنٹے تک بھونیں، پھر چینی ملائیں اور گاڑھا ہونے تک بھون لیں۔ اس میں کھویا، زردے کا رنگ اور الائچی ملا کر بلبلے اُٹھنے تک بھونیں۔ چولہا بند کر کے حلوہ چکنی ٹرے میں نکالیں۔ اسے بادام پستے اور چاندی کے ورق سے سجا دیں۔






## Moong ki Daal ka Halwa

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Yellow lentils (soaked) | 1 cup |
| Clarified butter | ½ cup |
| Milk | ½ cup |
| Sugar | 1cup |
| Green cardamoms | ½ tsp |
| Saffron essence | few drops |
| Raisin | 2 tbsp |
| Almonds | 2 tbsp + for sprinkling |

### Method:

- Grind lentils.
- Heat half clarified butter in a wok and fry cardamoms and lentils.
- Dissolve sugar in milk and add to wok; add remaining clarified butter and fry till corners separates from edges.
- Add essences, raisins and almonds; dish out and sprinkle almonds on top.

## مونگ کی دال کا حلوہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مونگ کی دال (بھیگی ہوئی) | ایک پیالی |
| تازہ دودھ | ½ پیالی |
| چینی | ایک پیالی |
| پسی ہوئی چھوٹی الائچی | ½ چائے کا چمچہ |
| زاعفران کا ایسنس | چند قطرے |
| کشمش | 2 کھانے کے چمچے |
| بادام (چوپ کئے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے + چھڑکنے کیلئے |
| گھی | ایک پیالی |

### ترکیب:

مونگ کی دال کو پیس لیں۔ کڑاہی میں ½ گھی گرم کر کے الائچی اور دال بھونیں۔ دودھ میں چینی حل کر لیں، اسے کڑاہی میں ڈالیں اور باقی گھی ڈال کر کنارے علیحدہ ہونے تک بھونیں۔ اس میں ایسنس، کشمش اور بادام ملا کر ڈش میں نکالیں اور بادام چھڑک دیں۔






## Oatmeal Halwa

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Oatmeal (crushed) | 2 cups |
| Brown sugar | 250 grams |
| Milk (fresh) | 2 cups |
| Cardamom powder | ½ tsp |
| Whole dried milk | 250 grams |
| Raisins | 50 grams |
| Almonds (chopped) | 50 grams |
| Cashew nuts (chopped) | 50 grams |
| Desiccated coconut | ½ cup |
| Clarified butter | 250 grams |

### Method:

- Heat clarified butter in a wok and fry oats golden while stirring continuously.
- Heat milk with, cardamom and brown sugar and cook till thickens.
- Add oats and cook on low flame till oats are tender.
- When thickens, add almonds, cashew nuts, dried milk, raisins and coconut; dish out.
- Garnish with coconut and serve.

## دلیئے کا حلوہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| دلیہ (کٹا ہوا) | 2 پیالی |
| براؤن چینی | 250 گرام |
| تازہ دودھ | 2 پیالی |
| پسی ہوئی الائچی | ½ چائے کا چمچہ |
| کھویا | 250 گرام |
| کشمش | 50 گرام |
| بادام (چوپ کیے ہوئے) | 50 گرام |
| کاجو (چوپ کیے ہوئے) | 50 گرام |
| ناریل (باریک کٹا ہوا) | ½ پیالی |
| گھی | 250 گرام |

### ترکیب:

کڑاہی میں گھی گرم کر کے دلیہ چمچہ چلاتے ہوئے سنہری کرلیں۔ دیگچی میں دودھ، الائچی اور براؤن چینی ملا کر گاڑھا ہونے تک پکائیں۔ اس میں دلیہ ملا کر ہلکی آنچ پر دلیہ گلنے تک پکائیں۔ جب گاڑھا ہو جائے تو اس میں بادام، کاجو، کھویا، کشمش اور ناریل ملا کر ڈش میں نکالیں۔ اسے ناریل سے سجا کر پیش کریں۔




## Apple Halwa

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Apples | 2 |
| Semolina (sieved) | ½ cup |
| Milk (fresh) | 1 cup |
| Saffron | 1 pinch |
| Green cardamom powder | ½ tsp |
| Sugar | ½ cup |
| Pistachios (finely cut) | for garnishing |

### Method:

- Thoroughly blend 1 apple and ½ of the milk in a blender.
- Peel the other apple and cut it finely.
- Fry semolina in a wok till aroma arises; add remaining milk, blended milk and saffron; cook for 5 minutes.
- Add cardamom; cook till thick.
- Add sugar; cook for 5 minutes; dish out.
- Garnish with pistachios and finely cut apple; serve.

## سیب کا حلوہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| سیب | 2 عدد |
| سوجی (چھنی ہوئی) | ½ پیالی |
| تازہ دودھ | ایک پیالی |
| زاعفران | ایک چٹکی |
| پسی ہوئی چھوٹی الائچی | ½ چائے کا چمچہ |
| چینی | ½ پیالی |
| پستے (باریک کٹے ہوئے) | سجانے کیلئے |

### ترکیب:

بلینڈر میں ½ دودھ اور ایک سیب کو یکجان کر لیں۔ دوسرا سیب چھیل کر باریک کاٹ لیں۔ کڑاہی میں سوجی خوشبو آنے تک بھونیں' اس میں باقی دودھ' سیب اور دودھ کا آمیزہ اور زاعفران ملا کر 5 منٹ تک پکائیں۔ کڑاہی میں الائچی ڈال کر آمیزہ گاڑھا ہونے تک پکائیں' پھر چینی ملا کر مزید 5 منٹ تک پکائیں اور ڈش میں نکال لیں۔ اسے پستے اور باریک کٹے ہوئے سیب سے سجا کر پیش کریں۔



## آم

☆ آم کے اینٹی آکسیڈنٹس مثانے، چھاتی اور خون کے سرطان سے بچاتے ہیں۔

☆ آم کے غذائی اجزاء جلد کو خوبصورت بناتے ہیں، بند پوروں کو کھولتے ہیں، کیل مہاسوں کا خاتمہ کرتے ہیں اور بینائی تیز کرتے ہیں۔ اسکا استعمال قوت مدافعت مضبوط کرتا ہے جس سے صحت پر اچھا اثر پڑتا ہے۔

☆ آم کے پتے خون میں انسولین کی سطح کو قابو میں رکھنے میں مدد دیتے ہیں اس کیلئے پتوں کو پانی میں اُبالیں اور رات بھر اسی پانی میں بھیگا رہنے دیں، صبح یہ پانی چھان کر پی لیں۔

☆ کیری کا شربت جسم کا درجہ حرارت قابو میں رکھ کر گرمی میں ہیٹ اسٹروک سے بچاتا ہے۔ آم میں موجود فائبر، پیکٹن اور وٹامن سی کولیسٹرول گھٹاتا ہے۔

# FOOD FACTS



## تربوز

☆ تربوز کے لائکوپین دل کے عضلات مضبوط کر کے افعال بہتر بناتے ہیں۔

☆ اسکے وٹامن سی اور پوٹاشیم خراب چکنائی کم کر کے بلند فشار خون پر قابو پانے میں مدد دیتا ہے، جبکہ وٹامن اے جلد اور بالوں میں نمی کا تناسب درست رکھتا ہے۔

☆ اسکا اینٹی آکسیڈنٹ پی ایچ بیلنس کرتا ہے اور جسم کے زہریلے مادوں کو بے اثر کرتا ہے۔

☆ یہ جسم میں پانی کی کمی پیدا نہیں ہونے دیتا اور ہیٹ اسٹروک سے بچاتا ہے۔

☆ تربوز کا سفید حصہ فائبر سے بھرپور ہوتا ہے جو قبض دور کرتا ہے۔

☆ تربوز کے بیج میں صحت کیلئے ضروری چکنائی اور غذائیت موجود ہوتی ہے، ان کا استعمال جلد نرم رکھتے ہیں۔

# مرغ ہانڈی

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 2 عدد |
| ہری مرچیں (لمبی کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | ایک کھانے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پیاز (تلی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ¼ چائے کا چمچہ |
| قصوری میتھی (پیس لیں) | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| تازہ کریم | 4 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ٹماٹر، کھیرے، پیاز | سجانے کیلئے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے لہسن سنہری کریں، پھر ٹماٹر، پیاز، لال مرچ، ہلدی اور نمک ملا کر تیل الگ ہونے تک بھونیں، پھر مرغی ملا کر پانی خشک ہونے تک پکائیں، اس میں دہی، دھنیا، زیرہ، ادرک اور ہری مرچیں بھونیں۔ قصوری میتھی، گرم مصالحہ اور کریم ملا کر چولہا بند کردیں۔ چٹ پٹی مرغ ہانڈی ٹماٹر، کھیرے، پیاز اور ہری مرچوں سے سجا کر پیش کریں۔





# Chicken Handi

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken strips (boneless) | ½ kg |
| Tomatoes (blended into a paste) | 2 |
| Green chillies (cut lengthwise) | 4 |
| Ginger (finely cut) | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Garlic paste | 1 tsp |
| Coriander seeds | 1 tbsp |
| White cumin seeds | 1 tbsp |
| Onions (fried) | 1 tbsp |
| Fenugreek seeds (powdered) | ½ tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Yogurt (whipped) | 2 tbsp |
| Fresh cream | 4 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Tomato, Cucumber, Onion, Green chillies (finely cut) | for garnishing |

## Method:

- Heat oil in a pot and fry garlic golden; add tomatoes, red chillies, turmeric and salt and cook till oil separates.
- Add chicken and cook till dry; add yogurt, coriander, cumin, ginger and green chillies and cook.
- Add fenugreek, hot spices and cream; remove from flame.
- Garnish chicken handi with tomato, cucumber, onion and green chillies; serve.

# پران اینڈ گارلک فرائیڈ رائس

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے (درمیانے) | ایک کلو |
| چاول (اُبلے ہوئے) | 2 پیالی |
| لہسن (باریک کٹے ہوئے) | 8 جوے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| ☆ چکن کیوب والا میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تل کا تیل | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کر کے لہسن سنہری کریں، پھر جھینگے 5 منٹ بھونیں۔ اس میں سویا ساس، سرکہ، چکن کیوب ملا میدہ اور چینی ملائیں، پھر ہری مرچیں اور چاول ملا کر بھونیں۔ اس میں تل کا تیل اور نمک ملا کر ڈش میں نکالیں اور ہری پیاز سے سجا کر پیش کریں۔

☆ چکن کیوب والا میدہ بنانے کے لئے 2½ پیالی میدے میں 10 پیکٹ چکن کیوب شامل کریں اور ہاتھوں سے مسل کر یکجان کر لیں۔ اس آمیزے کو بنا کر فرج میں رکھ لیں اور حسب ضرورت استعمال کریں۔



# Prawn and Garlic Fried Rice

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns (medium-sized) | 1 kg |
| Rice (boiled) | 2 cups |
| Garlic (finely cut) | 8 cloves |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Sugar | 1 tsp |
| *Chicken cube flour | 1 tbsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Sesame oil | 1 tsp |
| Oil | ½ cup |
| Spring onion (finely cut) | for garnishing |

## Method:

- Heat oil in a wok and fry garlic golden; add prawns and fry for 5 minutes.
- First add soya sauce, vinegar, chicken cube flour and sugar.
- Add green chillies and rice and fry.
- Add sesame oil and salt and dish out.
- Garnish with spring onion and serve.

* To make chicken cube flour mix 10 packets of chicken cubes in 2 ½ cups of refined flour; mix with your fingers; refrigerate and use as required.

# تُرئی اور چنے کی دال

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| تُرئی | ½ کلو |
| چنے کی دال (اُبلی ہوئی) | ایک پیالی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| سونف | ایک چائے کا چمچہ |
| کلونجی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| سوکھی گول لال مرچیں | 8 عدد |
| سوکھی ہوئی کھٹائی | 4 عدد |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | ½ گڈی |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |

**ترکیب:**

تُرئی چھیل کر باریک کاٹ لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کریں اور پیاز تل کر نکال لیں۔ اسی دیگچی میں تُرئی، ہلدی اور نمک ملا کر بھونیں۔ اس میں دال، لال مرچیں، سونف، کلونجی اور کھٹائی ڈال کر دم پر رکھ دیں۔ مزید ار تُرئی میں ہرا دھنیا، ہری مرچیں اور تلی ہوئی پیاز ملا کر پیش کریں۔



## Ribbed Gourd and Gram Lentils

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Ribbed gourd | ½ kg |
| Gram lentils (boiled) | 1 cup |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Fennel seeds | 1 tsp |
| Onion seeds | 1 tsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Dried, red round chillies | 8 |
| Dried mango | 4 |
| Fresh coriander (finely cut) | ½ bunch |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |

### Method:

- Peel gourd and cut finely.
- Heat oil in a pot and fry onions golden; remove.
- Fry gourd, turmeric and salt in the same wok.
- Add lentils, red chillies, fennel, onion seeds and dried mango; leave on dum.
- Mix coriander, green chillies and fried onion in gourd and serve.

# شملہ مرچ، ٹماٹر اور انڈوں کی سبزی

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| شملہ مرچیں (چوکور کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| انڈے | 4 عدد |
| ٹماٹر (چوپ کیے ہوئے) | ½ کلو |
| کڑھی پتے | چند عدد |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| کلونجی | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ¼ پیالی |

## ترکیب:

انڈوں کو اُبالیں، ان کا چھلکا اُتار کر درمیان سے کاٹ لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں، پھر ٹماٹر، لال مرچ، ہلدی، لہسن ادرک اور نمک ملا کر پانی خشک ہونے تک بھونیں، اس میں شملہ مرچیں، کڑھی پتے، کلونجی، زیرہ اور لیموں کا رس ملا کر دم پر رکھ دیں۔ اسے ڈش میں نکالیں، اس کے اُوپر انڈے سجا کر پیش کریں۔



# Capsicum Tomato and Eggs Vegetable

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Capsicums (cubed) | 4 |
| Eggs | 4 |
| Tomatoes (chopped) | ½ kg |
| Curry leaves | few |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Onion seeds | 1 tsp |
| White cumin seeds | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ¼ cup |

## Method:

- Boil eggs; peel and cut into two halves.
- Heat oil in a wok; add tomatoes, red chillies, turmeric, ginger/garlic and salt and cook till dry.
- Add capsicums, curry leavers, onion seeds, cumin and lemon juice and leave on dum.
- Dish out; garnish with eggs and serve.

# لزانیا

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ایک کلو |
| لزانیا کی پٹیاں (اُبلی ہوئی) | 350 گرام |
| پسا ہوا لہسن ادرک، اجوائن | ایک ایک کھانے کا چمچہ |
| ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | 4 عدد |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| کھمبیاں (باریک کٹی ہوئی) | 400 گرام |
| بینگن (قتلے کاٹ لیں) | 4 عدد |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 350 گرام |
| ٹماٹو کیچپ | 2 پیالی |
| سویا ساس، سفید سرکہ | 2،2 کھانے کے چمچے |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| چیڈر پنیر، موزریلا پنیر | 500،500 گرام |
| کٹی ہوئی لال مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کیلئے + 3 کھانے کے چمچے |

## ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| تازہ دودھ | ایک کلو |
| میدہ (چھنا ہوا) | 4 کھانے کے چمچے |
| مکھن | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

## ترکیب:

لال مرچ اور اجوائن ملا کر بھونیں۔ دیگچی میں مکھن گرم کر کے میدہ بھون کر ٹھنڈا کر لیں، پھر دودھ ملا کر گاڑھا ہونے تک پکائیں اور نمک ملا کر چولہا بند کر دیں۔ بینگن کو گرم تیل میں سنہری تلیں۔ فرائنگ پین میں ایک کھانے کا چمچہ تیل گرم کر کے پیاز اور ٹماٹر نرم کریں، پھر ½ سرکہ ملائیں اور 2 منٹ پکا کر اُتار لیں۔ علیحدہ دیگچی میں 2 کھانے کے چمچے تیل، قیمہ، کیچپ، لہسن ادرک، سویا ساس، باقی سرکہ، چینی اور نمک بھونیں۔ بیکنگ ڈش میں ½، ½ وائٹ ساس، لزانیا کی پٹیوں، قیمے، پیاز، کھمبیوں، پنیر، لال مرچ، اجوائن، بینگن، ٹماٹر اور کیچپ کی تہہ لگا کر اس عمل کو دہرائیں اور پہلے سے گرم اوون میں 180°C پر ½ گھنٹے تک پکا کر نکال لیں۔



# Lasagne

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mince | 1 kg |
| Lasagna strips (boiled) | 350 grams |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Carom seeds | 1 tbsp |
| Tomatoes (finely cut) | 4 |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Mushrooms (finely cut) | 400 grams |
| Egg plant (sliced) | 4 |
| Tomatoes (paste) | 350 grams |
| Tomato ketchup | 2 cups |
| Soya sauce, White vinegar | 2 tbsp each |
| Sugar | 1 tsp |
| Cheddar cheese | 500 grams |
| Mozzarella cheese | 500 grams |
| Red chillies (crushed) | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying + 3 tbsp |

## Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Milk (fresh) | 1 kg |
| Refined flour (sieved) | 4 tbsp |
| Butter | 1 tbsp |
| Salt | to taste |

## Method:

- Roast red chillies with carom seeds.
- Heat butter in a pot and fry flour; allow to cool.
- Add milk and cook till thick; add salt and remove from flame.
- Fry egg plant golden in oil.
- Heat 1 tbsp oil in a frying pan and cook onions and tomatoes till soft; add ½ vinegar and cook for 2 minutes; remove from flame.
- Heat 2 tbsp oil in a separate pot and fry mince, ketcup, ginger/garlic, soya sauce, remaining vinegar, sugar and salt.
- Layer a baking dish with half white sauce, lasagne strips, mince, onions, mushrooms, cheese, red chillies, fennel, egg plant, tomatoes and ketchup.
- Repeat process to layer the other half and place in a pre-heated oven at 180° C for half an hour; remove.

# چٹخارے دار بریانی

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا گوشت | 1/2 کلو |
| سیلا چاول (بھیگے ہوئے) | 1/2 کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| پیاز (تلی ہوئی) | ایک پیالی |
| ادرک | ایک انچ کا ٹکڑا |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| آلو، تیج پتے | 3، 3 عدد |
| پسی ہوئی لال مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا دھنیا، پسی ہوئی ہلدی | ایک، ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی جائفل جاوتری | 1/2 چائے کا چمچہ |
| ثابت کالا زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| املی کا گودا | 1/2 پیالی |
| لیموں کا رس، ثابت گرم مصالحہ | ایک، ایک کھانے کا چمچہ |
| پودینہ، ہرا دھنیا، ہری مرچیں | 1/2، 1/2 پیالی |
| زردے کا رنگ | حسب ضرورت |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 1/2 پیالی |

## ترکیب:

چاولوں میں تیج پتے، کالا زیرہ اور نمک ملا کر ایک کنی اُبالیں۔ آلوؤں میں زردے کا رنگ اور نمک ملا کر اُبالیں۔ بلینڈر میں ادرک، لہسن، ہرا دھنیا اور ہری مرچیں تھوڑے سے پانی کے ہمراہ یکجان کر لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے گرم مصالحہ چند منٹ بھونیں، اس میں پیاز سنہری کریں، پھر پسا ہوا مصالحہ اور مرغی ملا کر بھونیں۔ اس میں علاوہ املی، لیموں، پودینہ، تلی ہوئی پیاز اور زردے کا رنگ باقی اجزاء ڈال کر تیل اُوپر آنے تک پکائیں۔ اس میں املی اور لیموں کا رس ملا کر چولہا بند کر دیں۔ علیحدہ دیگچی میں 1/2 چاول، قورمہ، تلی ہوئی پیاز، پودینہ، باقی چاول، زردے کا رنگ اور آلو کی تہہ لگا کر دم پر رکھ دیں۔



# Chatkhar-e-Dar Biryani

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken | ½ kg |
| Sela rice (soaked) | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Onion (fried) | 1 cup |
| Ginger | 1-inch piece |
| Garlic (chopped) | 2 tbsp |
| Potatoes, Bay leaves | 3 each |
| Red chilli powder | 2 tbsp |
| Coriander paste, Turmeric powder | 1 tsp each |
| Nutmeg and mace powder | ½ tsp |
| Black cumin | 1 tsp |
| Tamarind pulp | ½ cup |
| Lemon juice, Whole hot spices | 1 tbsp each |
| Mint, Fresh coriander, Green chillies | ½ cup each |
| Yellow food colour | as required |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |

## Method:

- Par boil rice with bay leaves, black cumin and salt.
- Boil potatoes with food colour and salt.
- Blend ginger, garlic, coriander and green chillies with little water in a blender.
- Heat oil in a pot and fry hot spices for few minutes; add onions and fry golden.
- Add blended masala and chicken and fry.
- Add all remaining ingredients except tamarind pulp, lemons, mint, fried onions and food colour and cook till oil separates.
- Add tamarind pulp and lemon juice; remove from flame.
- Remove half rice in a separate pot; layer with qourma, fried onions, mint, remaining rice, food colour and potatoes; keep on dum.

# چیز ڈیلائٹ

## بالز کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو (اُبلے اور بھرتہ کئے ہوئے) | ½ کلو |
| چیڈر پنیر (کدوکش) | 150 گرام |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ½ گڈی |
| لہسن (چوپ کئے ہوئے) | 5 جوے |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 4 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کیلئے |
| سلاد پتے | سجانے کیلئے |

## لپیٹنے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | ½ پیالی |
| انڈے کی سفیدیاں | 4 عدد |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| ڈبل روٹی کا چورہ | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |

## ترکیب:

ایک پیالے میں بالز کے اجزاء ملائیں' پھر ان کی بالز بنالیں۔ میدے میں لپیٹنے کے اجزاء ملا کر آمیزہ بنالیں۔ بالز کو آمیزے میں لپیٹیں' کڑاہی میں تیل گرم کریں اور بالز سنہری تل کر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ ڈش کو سلاد پتوں سے سجائیں' اس پر چیز ڈیلائٹ رکھ کر پیش کریں۔



# Cheese Delight

## Balls Ingredients:

| | |
|---|---|
| Potatoes (boiled and mashed) | ½ kg |
| Cheddar cheese (grated) | 150 grams |
| Fresh coriander (chopped) | ½ bunch |
| Garlic (chopped) | 5 cloves |
| Green chillies (chopped) | 4 |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Lettuce leaves | for decoration |

## Coating Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | ½ cup |
| Egg whites | 4 |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| White cumin powder | 1 tsp |
| Breadcrumbs | 1 cup |
| Salt | to taste |

## Method:

- Mix balls ingredients in a bowl; shape into small balls.
- Mix flour with coating ingredients in a bowl to make a mixture.
- Coat balls with coating mixture; heat oil in a wok and fry balls golden.
- Remove on an absorbent paper.
- Decorate a dish with lettuce leaves; place cheese delight over it and serve.

# جیپنیز فرائیڈ نوڈلز

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی پٹیاں | 250 گرام |
| نوڈلز (اُبلے ہوئے) | 2 پیالی |
| ٹماٹر (لمبائی میں کٹے) | ایک عدد |
| پیاز (لمبائی میں کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری پیاز (لمبائی میں کٹی ہوئی) | 3 ڈنڈیاں |
| چلی گارلک ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 3 کھانے کے چمچے |
| تلہار مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |

## ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کرکے لہسن بھونیں۔ اس میں تلہار مرچ اور پیاز سنہری کرکے علاوہ نوڈلز باقی تمام اجزاء ملاکر مرغی گلنے تک پکائیں۔ اس میں نوڈلز ملائیں اور ڈش میں نکال کر پیش کریں۔



# Japanese Fried Noodles

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken strips | 250 grams |
| Noodles (boiled) | 2 cups |
| Tomato (cut lengthwise) | 1 |
| Onion (cut lengthwise) | 1 |
| Spring onions (cut lengthwise) | 3 sticks |
| Chilli garlic sauce | 3 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Garlic (chopped) | 2 tbsp |
| Soya sauce | 3 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Lemon juice | 3 tbsp |
| Talhar chilli (finely cut) | 1 |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |

## Method:

- Heat oil in a wok and fry garlic; add talhar chilli and fry onion golden.
- Add ingredients except noodles and cook till chicken is tender.
- Add noodles; dish out and serve.

